جسمین مفصل حال تاریخی عہد سلطنت حضرت سلطان عالم

واجد علی شاہ بادشاہ اودھ سے تا زمانہ وزارت مصنوعی وجبری

مرزا برجیس قدر و حالات زمانہ غدر

مسطور ہین

حسب الایماے صاحب والاشان جناب ہنری الیٹ صاحب بہادر سکرٹر اعظم گورنر جنرل بہادر کشور ہند تالیف فرمایا گیا

مطبع نامی منشی نولکشور مقام لکھنو محلہ حضرت گنج مین چھپی

# CONTENTS OF THE HISTORY OF OUDH, VOLUME II.

# فہرست مضامین و تذکرہاے تواریخ اودہ جلد دوم


| PAGE. | ACCT. | SUBJECT. | مضمون | ذکر | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| | | Chapter II.-History of Oudh. | باب دوسرا تاریخ اودہ کا | | |
| 1 | 1 | Accession of Sultan Alam Wajid Ali Shah. | جلوس حضرت سلطان عالم واجد علیشاہ | ۱ | ۱ |
| 5 | 2 | Accession on the 3rd day. | جلوس روز سوم | ۲ | ۵ |
| 6 | 3 | Book containing the astronomical events at the time of H. H.'s birth and its results on H. H.'s future life. | زائچہ مولود شاہی | ۳ | ۶ |
| 17 | 4 | Dismissal of Nawab Amin-ud-dowlah and appointment of Ali Naqi Khan. | معزولي نواب امين الدولہ و منصوبي نواب مدارالدولہ | ۴ | ۱۷ |
| 23 | 5 | Dismissal of Muslah-us-sultan and appointment of Nawab Mohammed Khan as Envoy. Departure of H. H. to receive H. E. the Governor-General. | مصلح السلطان کا سفارت سے موقوف ہونا نواب محمد خان کا سفیر مقرر ہونا بادشاہ کا کانپور تشریف لیجانا واسطے استقبال گورنر جنرل کے | ۵ | ۲۳ |
| 26 | 6 | Arrival of H. H. at Cawnpore and return to Lucknow. | بادشاہ کا کانپور پہونچنا اور مراجعت لکھنئو | ۶ | ۲۶ |
| 37 | 7 | Arrival of H. E. the Governor-General in Calcutta. | ورود نواب گورنر جنرل کا کلکتہ مین | ۷ | ۳۷ |
| 38 | 8 | Appointment of a Mahaldar for each Wasiqa-holder by order of the Resident. | بحکم صاحب رزیڈنٹ ہر اہل وثائق پر محلدار مقرر ہونا | ۸ | ۳۸ |
| 39 | 9 | Lalji dishonored and Resident enraged. | ہتک لال جي اخبار نویس و برہمي بڑیصاحب | ۹ | ۳۹ |
| 40 | 10 | H. E. the Governor-General's departure from Cawnpore to Calcutta. | نواب گورنر جنرل کا کانپور سے کلکتہ جانا | ۱۰ | ۴۰ |
| 40 | 11 | Death of Colonel Wilcocks and dismissal of Meteorological officer. | انتقال کرنیل ولکاکس صاحب و برطرفي عملہ رصد خانہ | ۱۱ | ۴۰ |
| 45 | 12 | Nawab Mohammed Khan, Ambassador, went to receive Mr. Soloman and Meteorological officers were re-appointed. | نواب محمد خان سفیر شاہي کا واسطے استقبال سلیمن صاحب کے جانا رصد خانہ کا بدستور قائم رہنا | ۱۲ | ۴۵ |
| 46 | 13 | Arrival of Resident to see the Badshah during illness and dismissal of Wasi Ali Khan. | بڑیصاحب کا واسطے عیادت بادشاہ کے آنا و معطلي مرزا وصي علیخان | ۱۳ | ۴۶ |
| 48 | 14 | Death of Wali-Ahad. | انتقال مرزا ولیعہد بہادر | ۱۴ | ۴۸ |
| 49 | 15 | Departure of Mirza Wasi Ali Khan to Fyzabad and his return. | مرزا وصي علیخان کا فیض آباد جانا اور سلامت پھر آنا | ۱۵ | ۴۹ |
| 51 | 16 | Nawab Wazeer's increase of titles. | ترقي خطاب نواب وزیرالملک | ۱۶ | ۵۱ |

| Page. | Acct. | Subject. | مضمون | ذکر | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| 54 | 17 | Deaths of Sultan Mariam Begam and Nawab Mubarak Mahal. | انتقال سلطان مریم بیگم ونواب مبارک محل صاحبہ | ۱۷ | ۵۴ |
| 56 | 18 | Friendly letter of the Bishop to Resident, Mirza Kiwan Qadar was appointed as heir-apparent and Mirza Faridoon Qadar as General. | محبت نامہ بشپ صاحب بنام صاحب رزیڈنٹ اور مرزا کیوان قدر کو خلعت ولیعہدي اور مرزا فریدون قدرکو خلعت جرنیلي ملنا | ۱۸ | ۵۶ |
| 57 | 19 | Disagreement between the Nawab and Mr. Soloman. | ملال سلیمن صاحب ونواب صاحب | ۱۹ | ۵۷ |
| 61 | 20 | Change of author's life and dismissal of the whole musical officers. | برگشتگي تقدیر مصنف کتاب وموقوفی عملہ رصد خانہ سلطاني | ۲۰ | ۶۱ |
| 63 | 21 | Short account of Nawab Jalal-ud-dowlah Mehdi Ali Khan about Naseer-ud-dowlah's pay. | احوال نواب جلال الدولہ مهدي علیخان بالا جمال بابت تنخواہ نصیرالدولہ | ۲۱ | ۶۳ |
| 65 | 23 | Nawab Jalal-ud-dowla went disguised on pilgrimage through Calcutta and was imprisoned at Turkman. | نواب جلال الدولہکا باخفا لکھنؤ سے کلکتہ هوکر کربلا جانا اور ترکمان مین قید هونا | ۲۳ | ۶۵ |
| 67 | 24 | Return of Nawab Jalal-ud-dowla to Lucknow and his death. | نواب جلال الدولہ کا لکھنؤ آنا اور انتقال | ۲۴ | ۶۷ |
| 68 | 25 | Account of Qamar-ud-deen Ahmad Khan alias Mirza Hajee, | احوال قمرالدین احمد خان عرف مرزاحاجی | ۲۵ | ۶۸ |
| 73 | 26 | Arrival of Mirza Hajee at Lucknow and his return to Cawnpore. | مرزا حاجي کا لکھنؤآنا اور پھر کانپور جانا | ۲۶ | ۷۳ |
| 75 | 27 | His return to Lucknow and death. | مرزا حاجي کا لکھنؤ آنا اور انتقال کرنا | ۲۷ | ۷۵ |
| 76 | 28 | The Resident went to survey the province. Showkat-ud-dowlah was dismissed from Ambassadorship and Masih-ud-dowlah was posted in his place. | صاحب رزیڈنٹ کا ملاحظہ ملک کے لئے جانا شوکت الدولہ کي سفارت سے موقوفي اور مسیح الدولہ کي تقرری | ۲۸ | ۷۶ |
| 78 | 29 | Account of Ganga Bakhsh, zamindar of Bhettai. | گنگا بخش زمیندار تعلقہ بهیتائي | ۲۹ | ۷۸ |
| 81 | 30 | Death of Mariam Mokani. | انتقال حضرت مریم مکاني | ۳۰ | ۸۱ |
| 82 | 31 | Abolition of Ambassadorship at Resident's court and its restoration. | عہدۂ سفارت رزیڈنٹي کا موقوف هونا پھر بحال رهنا | ۳۱ | ۸۲ |
| 83 | 32 | Marriage of the Nawab's daughter. | شادي صاحبزادي حضور عالم بهادر | ۳۲ | ۸۳ |
| 84 | 33 | Marriage of the Badshah and of the daughter of Jannat Makan. | شادي بادشاہ وشادي شہزادي جنت مکان | ۳۳ | ۸۴ |
| 85 | 34 | Exile of Razi-ud-dowlah and Qutub-ud-dowlah. | اخراج بلد رضي الدولہ وقطب الدولہ | ۳۴ | ۸۵ |
| 86 | 35 | Marriage of Mirza Nawsherwan Qadar, eldest son of the Badshah. | شادي مرزا نوشیروان قدر خلف ارشد بادشاہ | ۳۵ | ۸۶ |
| 87 | 36 | Marriage of Nawab Enait-ud-dowlah. | شادي نواب عنایت الدولہ | ۳۶ | ۸۷ |

| PAGE. | ACCT. | SUBJECT. | مضمون | ذکر | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| 87 | 37 | Banishment of Moulvi Ali Hasan Bilgrami. | اخراج مولوي علي حسن بلگرامي | ۳۷ | ۸۷ |
| 88 | 38 | Marriage of Sultan Alam. | شادی حضرت سلطانعالم | ۳۸ | ۸۸ |
| 89 | 39 | Marriage of Mirza Wali-Ahad-Bahadur. | شادي مرزا وليعهد بهادر | ۳۹ | ۸۹ |
| 89 | 40 | Marriage of the General. | شادي جرنيل صاحب بهادر | ۴۰ | ۸۹ |
| 89 | 41 | Death of Nawab Jafar Ali Khan. | انتقال نواب جعفر عليخان | ۴۱ | ۸۹ |
| 90 | 42 | Death of Nawab Motamid-ud-dowlah's Mahals. | انتقال خاص محل نواب معتمدالدوله | ۴۲ | ۹۰ |
| 91 | 43 | Departure of the Resident to pay his respect to H. E. the Viceroy. | روانگي رزيڈنٹ واسطے ملاقات نواب گورنر جنرل بهادر | ۴۳ | ۹۱ |
| 93 | 44 | Account of Nawab Roshan-ud-dowlah and his death. | احوال نواب روشن‌الدوله و انتقال | ۴۴ | ۹۳ |
| 96 | 45 | Meeting of the Nawab and Resident and their reconciliation. | روبکاري خاص بادشاه رفع مظنه رزيڈنٹ | ۴۵ | ۹۶ |
| 97 | 46 | Friendly letter of H. E. the Viceroy. | محبت نامه نواب گورنر جنرل | ۴۶ | ۹۷ |
| 98 | 47 | Banishment of Mirza Wasi Ali Khan by order of the Resident. | اخراج مرزا وصي عليخان بحکم رزيڈنٹ | ۴۷ | ۹۸ |
| 98 | 48 | Banishment of Shurf-ud-dowlah by order of king and his residing at Mundyaon. | شرف‌الدوله کا نکلنا بحکم بادشاه اور منڈياون مين رهنا | ۴۸ | ۹۸ |
| 100 | 49 | Snatching of umbrella with a policeman of the Resident and his anger. | چهتري چهين لينا بيلي گارد کے تلنگے سے اور بڑے صاحب کا خفا هونا | ۴۹ | ۱۰۰ |
| 100 | 50 | Entering of Zareeha Mubarak from Karbala. | ورود ضريح مبارک کربلاے معلے | ۵۰ | ۱۰۰ |
| 101 | 51 | Banishment of Sheikh Qutub-ud-deen. | اخراج شيخ قطب‌الدين | ۵۱ | ۱۰۱ |
| 102 | 52 | Departure of General Soloman. | رخصت جرنيل سليمن صاحب | ۵۲ | ۱۰۲ |
| 103 | 53 | Entering of Mirza Wasi Ali Khan in Lucknow from Kakori. | مرزا وصي عليخان کا کاکوري سے پهر شهر مين آنا | ۵۳ | ۱۰۳ |
| 103 | 54 | General Outram at Lucknow. | تشريف آوري جنرل اوٹرم صاحب | ۵۴ | ۱۰۳ |
| 104 | 55 | Leaving the city of Taj-ud-deen Husain Khan, Ehsan Husain Khan and Tasadduq Husain Khan. | تاج‌الدين حسين خان احسان حسين خان کا مع تصدق حسين شهر سے جانا | ۵۵ | ۱۰۴ |
| 105 | 56 | Orders of king of Huzoor Alam and Muslah-us-sultan. | احکام‌عظام بنام حضور عالم ومصلح‌السلطان | ۵۶ | ۱۰۵ |
| 106 | 57 | Entering of Maharajah Daleep Singh and Maharajah Jayaji Rao Scindhia. | ورود مهاراجه دليپ سنگهه و مهاراجه جياجي راؤ سينڌهيا | ۵۷ | ۱۰۶ |
| 106 | 58 | Establishment of Mir Munsheeship of Residency. | منصوبي مير منشي رزيڈنٹي | ۵۸ | ۱۰۶ |
| 108 | 59 | Kingly fair of Qaisarbagh. | ميله قيصر باغ شاهي | ۵۹ | ۱۰۸ |
| 108 | 60 | Accident of murder of Moulvi Ameer Ali Shaheed. | سانحه حيرت افزاے سيد امير علي شهيد | ۶۰ | ۱۰۸ |
| 120 | 61 | Quarrel of Moulvi Ameer Ali Shaheed. | سانحه يادگار معرکه سيد امير علي شهيد | ۶۱ | ۱۲۰ |

| Page. | Acct. | Subject. | مضمون | ذکر | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| 129 | 62 | Entering of General Outram at Lucknow from Calcutta and dispossession of district. | جنرل اوٹرم صاحب کا کلکتہ سے آنا انتزاع ملک کا ہونا | ۶۲ | ۱۲۹ |
| 137 | | Government Notice, appendix of British officers of district of Oudh. | اشتہار گورنمنٹ | | ۱۳۷ |
| 141 | | Order of king of Oudh by his own court. | تفصیل حکام صاحبان عالیشان ممالک اودھ | | ۱۴۱ |
| 144 | | Copy of order of the Chief Commissioner. | حکمنامہ مہر کچہری خاص سلطان عالم | | ۱۴۴ |
| 149 | | Submission of a list of the lands held by the Ex-king of Oudh to H. H. the Chief Commissioner by Raja Balkishan. | نقل حکم نامہ دستخطی چیف کمشنر نقل بند تفصیل علاقہ جات اودھ گذرانیدہ مہاراج بالکشن بحضور چیف کمشنر بہادر | | ۱۴۹ |
| 150 | | Notice issued by the Chief Commissioner, 20 rules of the Governor-General. | اشتہار محکمہ صاحب چیف کمشنر بہادر تفصیل مدات بستگانہ حضور نواب گورنر جنرل | | ۱۵۰ |
| 152 | 63 | The unanimous opinions of the Oudh Nobles in favor of the Ex-king's tour to Calcutta and London. | اتفاق رائے جمہور واسطے سفر کلکتہ و لندن | ۶۳ | ۱۵۲ |
| 160 | 64 | Departure of the Ex-king towards Cawnpore. | تشریف فرمائی بادشاہ سمت کانپور | ۶۴ | ۱۶۰ |
| 161 | | Arrival of H. E. the Governor-General in Calcutta. | ورود نواب گورنر جنرل بہادر کلکتہ میں | | ۱۶۱ |
| 166 | 65 | Ex-king's stay at Cawnpore and his departure. | حالات قیام کانپور و سوانحات لکھنؤ و روانگی کانپور سے | ۶۵ | ۱۶۶ |
| 170 | 66 | Sale by auction of the Ex-king's animals and abolition of his military department. | نیلام دواب شاہی و برطرفی فوج شاہی | ۶۶ | ۱۷۰ |
| 175 | 67 | Account of Prince Mustapha Ali Khan. | شاہزادہ مصطفیٰ علیخان | ۶۷ | ۱۷۵ |
| 176 | 68 | Departure of General Outram from Calcutta to Lucknow. | روانگی جنرل اوٹرم سمت لندن کلکتہ سے | ۶۸ | ۱۷۶ |
| 176 | 69 | Departure of the Ex-king from Benares towards Calcutta. | بادشاہ کا بنارس سے کلکتہ جانا وغیرہ | ۶۹ | ۱۷۶ |
| 177 | 70 | Arrival of the new Chief Commissioner at Lucknow, &c. | چیف کمشنر جدید کا داخل لکھنؤ و بعض سوانحات | ۷۰ | ۱۷۷ |
| 182 | 71 | Departure of Ex-king's mother and son to Lucknow. | جنابعالیہ و جرنیل و مرزا ولیعہد کا لندن جانا | ۷۱ | ۱۸۲ |
| 184 | 72 | Miscellaneous account of Lucknow and its visit of several persons of rank. | بعض سوانحات لکھنؤ و آمد و رفت اشخاص مشخصہ | ۷۲ | ۱۸۴ |
| 187 | 73 | Arrival of Lord Dalhousie in London. | لارڈ ڈلہوزی صاحب کا لندن پہونچنا | ۷۳ | ۱۸۷ |
| 188 | 74 | Departure of Nawab Ali Naqi Khan to Calcutta and return of Nawab Munawar-ud-dowlah. | روانگی حضور عالم لکھنؤ سے سمت کلکتہ و معاودت نواب منورالدولہ | ۷۴ | ۱۸۸ |

| Page. | Acct. | Subject. | مضمون | ذکر | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| | | **CHAPTER III.** | باب تیسرا تواریخ اودھ کا | | |
| 193 | 75 | Account of the Sepoy Mutiny in India and especially in Lucknow. | ہنگامہ فساد عظیم بلواے ہندوستان و انتظام خاص لکھنؤ و ریاست تاپائیدار مرزا برجیس قدر | ۷۵ | ۱۹۳ |
| 195 | 76 | Attack of Mundyaon Cantonment. | فساد چھاونی منڈیاون | ۷۶ | ۱۹۵ |
| 200 | 77 | Do. of Shahjehanpore. | فساد شاہجہانپور | ۷۷ | ۲۰۰ |
| 205 | 77 | Murder of Captains Hayes and Pheare. | کپتان ہیز صاحب و کپتان فیر صاحب کا مارا جانا | ۷۷ | ۲۰۵ |
| 206 | 78 | Munshi Rasool Bakhsh was hanged. | منشی رسول بخش کا پھانسی پانا | ۷۸ | ۲۰۶ |
| 208 | 79 | Mutiny at Cawnpore. | فساد کانپور | ۷۹ | ۲۰۸ |
| 209 | 80 | Do. do. Lucknow. | فساد خاص لکھنؤ | ۸۰ | ۲۰۹ |
| 210 | 81 | Furnitures of the Chief Commissioner's were removed from Kaisarbagh. | چیف کمشنر کا قیصر باغ سے اسباب شاہی لانا | ۸۱ | ۲۱۰ |
| 211 | 82 | Battles of Chinhut and Lucknow. | معرکہ چنہت و خاص لکھنؤ | ۸۲ | ۲۱۱ |
| 223 | 83 | Accession of Mirza Birjis Qadar on the Throne. | مسند نشینی مرزا برجیس قدر | ۸۳ | ۲۲۳ |
| 228 | 84 | Appointment of Naib Diwan and other Officers. | تجویز نایب دیوان و تقسیم خدمات | ۸۴ | ۲۲۸ |
| 230 | 85 | Bailey Guard entrenchment. | بیلی گارد کے مورچے | ۸۵ | ۲۳۰ |
| 231 | 86 | Death of Chief Commissioner. | انتقال چیف کمشنر بہادر | ۸۶ | ۲۳۱ |
| 231 | 87 | Attack on Bailey Guard. | محاصرہ بیلی گارد وغیرہ سوانحات | ۸۷ | ۲۳۱ |
| 234 | 88 | Arrival of the Taluqdars and Zamindars for offering assistance. | تعلقداروں اور زمینداروں کا کمک کو آنا | ۸۸ | ۲۳۴ |
| 234 | 89 | Muftah-ud-dowlah was called for to pay the balance in his treasury. | طلب خزانہ مفتاح الدولہ سے | ۸۹ | ۲۳۴ |
| 236 | 90 | Account of those Taluqdars and Zamindars, who arrived here, with troops to offer assistance. | زمینداران و تعلقداران ممالک محروسہ مع فوج جو کمک کو آئے | ۹۰ | ۲۳۶ |
| 238 | 91 | Taluqdars of Sandia were called for here. | حکمنامہ طلبی تعلقداران سانڈیا | ۹۱ | ۲۳۸ |
| 239 | 92 | Bahadur Shah's order and arrangement of the committee. | بھیجنا فرمان بہادر شاہ دہلی سے و انتظام کورٹ | ۹۲ | ۲۳۹ |
| 240 | 93 | Departure of Birjis Qadar's ambassador to Delhi and his return. | روانگی سفیر سرکاری سمت دہلی و مراجعت لکھنؤ | ۹۳ | ۲۴۰ |
| 242 | 94 | Imprisonment of Nawab Monouwar-ud-dowlah and his release. | قید ہونا نواب منورالدولہ کا اور رہائی | ۹۴ | ۲۴۲ |
| 245 | 95 | Mirza Mohammed Taqee Khan, Joseph, &c., were seized. | گرفتاری مرزا محمد تقی خان و جوزف وغیرہ | ۹۵ | ۲۴۵ |
| 247 | 96 | Account of Mirza Haidar. | احوال ولیعہدالدولہ مرزا حیدر | ۹۶ | ۲۴۷ |
| 247 | 97 | Account of Nawab Mumtaz-ud-dowlah Bahadur. | احوال نواب ممتازالدولہ بہادر | ۹۷ | ۲۴۷ |
| 248 | 98 | Arrival of British troops from Allahabad and defeat of Nana Rao. | فوج انگریزی الہآباد سے پہنچنا و ناناراو کا شکست پانا | ۹۸ | ۲۴۸ |

| PAGE. | ACCT. | SUBJECT. | مضمون | ذکر | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| 251 | 99 | Wonderful story. | نقل عجیب | ۹۹ | ۲۵۱ |
| 252 | 100 | Accounts of the children of the Nawab Motmid-ud-dowlah. | اولاد نواب معتمدالدولہ | ۱۰۰ | ۲۵۲ |
| 253 | 101 | Report of Nana Rao's defeat. | خبر شکست ناناراو وغیرہ | ۱۰۱ | ۲۵۳ |
| 257 | 102 | Arrival of Nana Rao's Vakil with letter. | ناناراو کے وکیل کا مع خط آنا | ۱۰۲ | ۲۵۷ |
| 257 | 103 | Report of the arrival of British troops from Cawnpore. | خبر آمد فوج انگریزی کانپور سے | ۱۰۳ | ۲۵۷ |
| 265 | 104 | Murder of the Christian prisoners and Mahmood Khan, Kotwal. | قتل اسیران عیسائی و محمود خان کوتوال وغیرہ | ۱۰۴ | ۲۶۵ |
| 266 | 105 | Battle of Alumbagh and arrival of British troops in the city. | محاربہ عالم باغ و داخلہ فوج انگریزی شہر میں | ۱۰۵ | ۲۶۶ |
| 276 | 106 | Children of General Mirza Sikundur Hushmat were seized. | گرفتاری صاحبزادہ ہاے جرنیل مرزا سکندر حشمت | ۱۰۶ | ۲۷۶ |
| 277 | 107 | General Hisam-ud-dowlah and Nawab Moien-ud-dowlah were called for. | جرنیل حسام الدولہ و طلب نواب معین الدولہ | ۱۰۷ | ۲۷۷ |
| 279 | 108 | Arrival of the Commander-in-Chief from Cawnpore. | پہونچنا کمانڈر انچیف کا کانپور سے | ۱۰۸ | ۲۷۹ |
| 281 | 109 | Battles of Alumbagh, &c. | محاربہ عالم باغ وغیرہ | ۱۰۹ | ۲۸۱ |
| 283 | 110 | Consultations to release the English prisoners and their subsequent murder. | مشورہ بچانے اسیران فرنگ کا پھر انکا قتل | ۱۱۰ | ۲۸۳ |
| 285 | 111 | Battles of the palaces. | محاربات مکانات شاہی | ۱۱۱ | ۲۸۵ |
| 290 | 112 | Bailey Guard was emptied. | بیلی گارد کا خالی ہونا | ۱۱۲ | ۲۹۰ |
| 296 | 113 | Wonders of the city. | نقل عجیب سانحہ خاص شہر | ۱۱۳ | ۲۹۶ |
| 297 | 114 | Departure of General Outram with family to Cawnpore. | جنرل اوٹرم صاحب کا بیٹوں کے ساتھہ کانپور جانا | ۱۱۴ | ۲۹۷ |
| 301 | 115 | Appointments of Tahsildars and Amirs in Farrukhabad. | مقرر تحصیلدار و عمال فرخ آباد پر | ۱۱۵ | ۳۰۱ |
| 302 | 116 | Mirza Mohammed Hasan Khan was appointed Nazim of Gorakhpore and his temporary arrangement. | تسلط مستعار میر محمد حسنخان ناظم صوبہ گورکھپور | ۱۱۶ | ۳۰۲ |
| 308 | 117 | Attack of Alumbagh. | دھاوہ عالم باغ | ۱۱۷ | ۳۰۸ |
| 311 | 118 | Attack of General Outram from Alumbagh. | دھاوہ جنرل اوٹرم صاحب عالم باغ سے | ۱۱۸ | ۳۱۱ |
| 313 | 119 | Orders were issued to the Zamindars living in the vicinity of Alumbagh. | ابلاغ حکم واسطے زمیندار اطراف عالم باغ | ۱۱۹ | ۳۱۳ |
| 313 | 120 | Arrival of Prince Feroze Shah. | پہونچنا شاہزادہ فیروز شاہ | ۱۲۰ | ۳۱۳ |
| 314 | 121 | Accounts of the General officers of *Birjis Qadar.* | احوال متفرق اہلکار و امیران دربار برجیسی | ۱۲۱ | ۳۱۴ |
| 316 | 122 | General Outram was informed of the murder of the English prisoners. | جنرل اوٹرم صاحب کو قتل اسیران فرنگ کا حال معلوم ہونا | ۱۲۲ | ۳۱۶ |
| 319 | 123 | Birth-day of Mirza Birjis Qadar. | سالگرہ مرزا برجیس قدر | ۱۲۳ | ۳۱۹ |

| Page. | Acct. | Subject. | مضمون | ذکر | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| 320 | 124 | Report of Mir Mehdi Husan Khan's and others rout. | خبر شکست میر مہدی حسن خاں وغیرہ | ۱۲۴ | ۳۲۰ |
| 321 | 125 | Reports of the defeat at Farrukhabad and Bareilly. | خبر شکست فرخ آباد و بریلی | ۱۲۵ | ۳۲۱ |
| 322 | 126 | Account of Captain Hardinge. | حکایت کپتان ہیرڈنگ صاحب | ۱۲۶ | ۳۲۲ |
| 323 | 127 | Account of General Lawrence. | حکایت جنرل لارنس صاحب | ۱۲۷ | ۳۲۳ |
| 324 | 128 | Battle of Alumbagh. | معرکہ عالم باغ | ۱۲۸ | ۳۲۴ |
| 327 | 129 | Wonders among the rebels. | سانحہ حیرت افزائے فوج باغی | ۱۲۹ | ۳۲۷ |
| 328 | 130 | Death of Maharaja Balkishen and appointment of Raja Behari Lal as Diwan. | مہاراجہ بالکشن دیوان کا مرنا و راجہ بہاری لال کا دیوان ہونا | ۱۳۰ | ۳۲۸ |
| 329 | 131 | British forces crossed the river and war was put to an end. List of the English forces. | فوج انگریزی کا دریا کے پار جانا اور ہنگامہ قتال برطرف ہونا و تفصیل فوج انگریزی | ۱۳۱ | ۳۲۹ |
| 332 | 132 | Entering of the English army in Kaisarbagh and banishment of Begam. | قیصر باغ میں داخلہ فوج انگریزی و جناب عالیہ کا نکلنا | ۱۳۲ | ۳۳۲ |
| 334 | 133 | The message of General Outram to Begam. | پیام جنرل اوٹرم صاحب جناب عالیہ کو | ۱۳۳ | ۳۳۴ |
| 336 | 134 | The arrival of Begam at Boondi. | جناب عالیہ کا شہر سے نکلنا بونڈی میں پہونچنا | ۱۳۴ | ۳۳۶ |
| 338 | 135 | Management of the protected states and the battles of some places. | انتظام ممالک محروسہ و معارک بات اکثر مقام | ۱۳۵ | ۳۳۸ |
| 339 | 136 | Notice of protection for subject by Her Majesty the Queen. | اشتہار امان جناب ملکہ معظمہ برائے خاص و عام | ۱۳۶ | ۳۳۹ |
| 340 | 137 | The arrival of Commander-in-Chief and flying of Begam. | کمانڈر انچیف کا پہونچنا و جناب عالیہ کا بھاگنا | ۱۳۷ | ۳۴۰ |
| 342 | 138 | Account of Munshi Meer Qurban Ali and Major Carnegy. | اجمالی حال منشی میر قربان علی و میجر کارنیگی صاحب | ۱۳۸ | ۳۴۲ |
| 343 | 139 | Entering of Commander-in-Chief at Lucknow. | مراجعت کمانڈر انچیف لکھنؤ میں | ۱۳۹ | ۳۴۳ |
| 343 | 140 | Entering of the English army in the city and banishment of its inhabitants. | داخلہ فوج انگریزی شہر میں بہ تسلط اور رعایا کا شہر سے بھاگنا | ۱۴۰ | ۳۴۳ |
| 345 | 141 | The conquest by the English. | فتح و فیروزی صاحبان عالیشان بہ اقبال | ۱۴۱ | ۳۴۵ |
| 347 | 142 | Midway description of Kakori. | خاص بیان راہ قصبہ کاکوری | ۱۴۲ | ۳۴۷ |
| 348 | 143 | The destruction of Kakori. | معرکہ غارتگری خاص قصبہ مذکور | ۱۴۳ | ۳۴۸ |
| 350 | 144 | The entering of the inhabitants in city again. | امان سرکار واسطے خاص و عام اور رعایا کا شہر میں آنا | ۱۴۴ | ۳۵۰ |
| 352 | 145 | Establishment of British Government and banishment of Company. | موقوفی مستاجری سرکار کمپنی و عملداری سلطانیہ آراستگی شہر | ۱۴۵ | ۳۵۲ |
| 353 | 146 | Decoration of the city. | آراستگی شہر | ۱۴۶ | ۳۵۳ |
| 355 | 147 | Murder of Nawab Shurf-ud-dowlah Mohammed Ebrahim Khan. | قتل نواب شرف الدولہ محمد ابراہیم خان | ۱۴۷ | ۳۵۵ |
| 358 | 148 | Different account after the battle of Lucknow. | مختلف احوال بعد معرکہ لکھنؤ | ۱۴۸ | ۳۵۸ |

| PAGE. | ACCT. | SUBJECT. | مضمون | ذکر | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| 360 | 149 | The putting of Raja Jay Lal to the gallows. | راجہ جے لال سنگھ کا پھانسی پانا | ۱۴۹ | ۳۶۰ |
| 361 | 150 | Entering of Governor-General and Commander-in-Chief. | رونق افروزی نواب گورنر جنرل | ۱۵۰ | ۳۶۱ |
| 363 | 151 | Particular Durbar of Governor-General. | دربار خاص نواب گورنر جنرل بہادر | ۱۵۱ | ۳۶۳ |
| 365 | 152 | Common Durbar of the Governor-General. | دربار عام نواب معتشم الیہ | ۱۵۲ | ۳۶۵ |
| 366 | 153 | Capture of Ali Mohammed Khan, famous by the name of Mummoo Khan. | گرفتاری علی محمد خان عرف ممو خاں | ۱۵۳ | ۳۶۶ |
| 368 | 154 | Some account of the Begam and Mirza Birjis Qadar. | اجمالی جنابعالیہ و مرزا برجیس قدر | ۱۵۴ | ۳۶۸ |
| 369 | 155 | Capture of Nawab Khan Bahadur, the Khan of Bareilly. | گرفتاری نواب خان بہادر خان بریلی | ۱۵۵ | ۳۶۹ |
| 370 | 156 | Protection of British prisoners and the honour of Meer Wajid Ali. | اسیران فرنگ کا بچنا اور رسوخ میر واجد علی | ۱۵۶ | ۳۷۰ |
| 373 | 157 | Battle of Raja Baini Madho Bakhsh and Muftah-ud-dowlah. | معرکہ راجہ بینی مادھو بخش و مفتاح الدولہ | ۱۵۷ | ۳۷۳ |
| 375 | 158 | A poem by the King in the honour of Governor-General. | قصیدہ نواب سلطان عالم در مدح نواب گورنر جنرل بہادر | ۱۵۸ | ۳۷۵ |
| | | **CHAPTER IV.** | **باب چوتھا تواریخ اودہ کا** | | |
| 378 | 159 | A caravan starting to London from Calcutta, till the retirement of Mirza Wali Ahed Bahadur. | قافلہ سیلانی راہی لندن ابتداے روانگی کلکتہ تامراجعت مرزا ولیعہد | ۱۵۹ | ۳۷۸ |
| 380 | 160 | Sheikh Mohammed Ali, the priest. | شیخ محمد علی ذاکر و ہم واعظ | ۱۶۰ | ۳۸۰ |
| 382 | 161 | Arrival of the Begam at Southhampton. | داخلہ جنابعالیہ سوتھمٹن میں | ۱۶۱ | ۳۸۲ |
| 384 | 162 | Description of Major Bird. | بیان میجر برڈ صاحب | ۱۶۲ | ۳۸۴ |
| 388 | 163 | Arrival of the Begam at London. | جنابعالیہ کا سوتھمٹن سے لندن پہونچنا | ۱۶۳ | ۳۸۸ |
| 389 | 164 | Some accounts of Calcutta and London. | بعض حالات کلکتہ و لندن بطریق اجمال | ۱۶۴ | ۳۸۹ |
| 391 | 165 | Orders of the King of London. | فرمان و حکمنامجات بادشاہ لندن کو | ۱۶۵ | ۳۹۱ |
| 395 | 166 | Arrival of Haji Tavakkul at Calcutta from London and lovely letter of the Governor-General. | حاجی توکل کا لندن سے کلکتہ آنا اور محبت نامہ نواب گورنر جنرل بہادر | ۱۶۶ | ۳۹۵ |
| 396 | 167 | The meeting of Mukhtar by King and two Princes to Court of Directors, and acquaintance from the Newspapers and Letters of London. | مختارشاہی کا صاحبان کورٹ آف ڈائرکٹرس کے پاس حاضر ہونا اور ملاقات دونوں شاہزادوں کی اخبار لندن میل و خطوط لندن سے جو معلوم ہوا | ۱۶۷ | ۳۹۶ |
| 404 | 168 | The arrival of Wajid Ali Shah in the Fort of Calcutta. | بادشاہ حضور عالم کا قلعہ کلکتہ میں جانا | ۱۶۸ | ۴۰۴ |

| PAGE. | ACCT. | SUBJECT. | مضمون | ذکر | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| 413 | 169 | Meeting between Begam and Queen Victoria. | ملاقات جنابعالیہ ملکہ معظمہ سے | ۱۶۹ | ۴۱۳ |
| 415 | 170 | Death of Begam and General of Persia. | انتقال جنابعالیہ و جنرل صاحب شہر پارس میں | ۱۷۰ | ۴۱۵ |
| 417 | 171 | The approach of the ex-king in Mochikhola from fort. | رونق افروزي بادشاہ قلعہ سے کوٹھي موچي کھولا میں | ۱۷۱ | ۴۱۷ |
| 420 | 172 | Arrival of Mirza Wali Ahed at Calcutta. | داخلہ مرزا و لیعہد بہادر کلکتہ مین | ۱۷۲ | ۴۲۰ |
| 421 | 173 | Brief account of Indian Government. | خلاصۂ احوال سلطنت هندوستان | ۱۷۳ | ۴۲۱ |
| 427 | 173 | Table of the kings of Shahjahanabad. | جدول بادشاهان شاهجهان‌آباد | ۱۷۳ | ۴۲۷ |
| | | **CHAPTER V.** | پانچوان باب تواریخ اودہ کا | | |
| 432 | 174 | The great mutiny of Shahjahanabad and arrival of Bahadur Shah at Rangoon and his death. | فساد عظیم بلواے عام شاهجهان‌آباد تا خاتمہ اور بہادر شاہ کا رنگون جانا اور انتقال | ۱۷۴ | ۴۳۲ |
| 447 | 175 | The arrival of an ambassador by Mirza Birjis Qadar Bahadur. | سفیر مرزا برجیس قدر کا آنا اور لکھنؤ پھر جانا | ۱۷۵ | ۴۴۷ |
| 449 | 176 | The end of the battles of Delhi, Oudh and other things. | اختتام معرکہ دهلی و فتح اولیاے دولت و سیاست و انتظام اهل شہر وغیرہ | ۱۷۶ | ۴۴۹ |
| 455 | 177 | Accounts of Jagirdars of Delhi. | احوال جاگیر داران متعلقہ دهلي | ۱۷۷ | ۴۵۵ |
| 457 | 178 | New and old Noblemen of Delhi. | امراے قدیم و جدید شاهي دهلي | ۱۷۸ | ۴۵۷ |
| 460 | 179 | Noblemen of Delhi. | روساء شہر دهلي | ۱۷۹ | ۴۶۰ |
| 465 | 180 | Account of Firoze Shah. | احوال فیروز شاہ شاهزادہ | ۱۸۰ | ۴۶۵ |


——:o:——

——:o:——

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## باب دوسرا جلوس حضرت سلطان عالم واجد علی شاہ کے بیان مین

الغرض جب نواب امین الدولہ نے حسب دستور کرنیل رچمنڈ صاحب رزیڈنٹ بہادر کو خبر
انتقال جنت مکان پہونچائی تب صاحب موصوف مع ڈاکٹر لوگن صاحب نواب کے
ساتھ داخل محلسرا ہوئے بادشاہ کی نعش پر آئے نوروز علی خان نے دوشالہ منہ پر سے اوٹھایا دکھایا
کہ کسطرح کا نقشہ ڈاکٹر صاحب کو سنوا صاحبات محل مین شور قیامت برپا تھا صاحب نے تاسف
نوروز علیخان سے فرمایا کہ جناب عالیہ سے عرض کرو کہ یہ وقت تمام صبر ہے پھر وہان سے
گلستان ارم مین آکر بیٹھے جب حضرت سلطان عالم کو یہ خبر وحشت اثر پہونچی سنتے ہی عجب
حالت بیقراری سے برآمد ہوئے دونون طرف خواص ہاتھ تھامے ہوے متصل تخت کے آکر
چشم حق بین سے جاری تھے بیقراری دمبدم بڑھتی جاتی تھی اسی حال سے زیر کوٹھی
مین آکر بیٹھے مصاحبان خاص سب البتہ حاضر تھے ہر چند قطب الدولہ نے چاہا کہ کسیطرح سے
صورت اتفاق گریہ و بکا ہو جاے لیکن رشتہ دو دیدہ سے عبرات غرض اشکی اس عرصہ مین

امیر الدولہ میر مہدی علی خان نے عرض کیا کہ حسب دستور کپتان بالنگس صاحب استقبال کو آگئے ہیں
ملازمین ہر طرف اپنے مقام پر کمر بستہ جلو سواری حاضر ہوے —

حسب اتفاق وہ دن یہ مؤلف کتاب بھی بسلام ہمایونی ہندیا ویں گیا تھا بمجرد سننے اس
خبر کے وہاں سے جلد چلا تاکہ تصدیق و تکذیب خبر معلوم ہو جائے جسوقت لوہے کے پل پر پہونچا دیکھا کہ
جا بجا لوگ باتیں کر رہے ہیں جب قریب مکان ظفر الدولہ کے پہونچا اور بیلی گارد سے گذر آگے
بڑھا تو شہر اور جا بجا امرا و اراکین وہاں کی سواریاں خالی کھڑی دیکھیں اوسی وقت مجھے یقین ہوا
اور ارادہ کیا کہ وزیر اعظم کے پاس جا کر صورت جلوس شاہی دیکھنا چاہیے جب بارہ دری کے
پھاٹک پر آیا پھاٹک بند دیکھا اور باہر دو رویہ سوار اردلی بڑے صاحب کے کھڑے ہوے
پائے اس عرصے میں اوسی ہجوم عام میں سے ایک شخص نے مجھے متوسل انگریزان کر کہا
کہ ہمارے نواب صاحب نے فرمایا ہے کہ صاحب رزیڈنٹ سے عرض کیجیے میں سب طرح سے حاضر ہوں
مگر آپ مجھے مستحق وراثت جانتے ہیں تو مجھے میرے حق سے اسوقت محروم نہ کیجیے تو جہان
تک صورت معاملہ ٹھہرے تم قبول کر لینا میں نے اوس سے کہا کون سے نواب نے یہ پیام
بھیجا ہے اور میں کون ہوں جو واسطہ دار ایسے امر عظیم کا ہوں اس عرصے میں سوار دینے کے
گھوڑے بھڑکے لوگ ادھر کے ادھر ہو گئے میں بھی دیوار سے چمٹ کر کھڑا ہو رہا اور وہ شخص
کافور ہو گیا میں سمجھا غالب ہے کہ وہی مستحق ہونگے مگر سبحان اللہ باوصف اس انتظام صاحبان
عالیشان کے صاحب اولو العزم ایسی طمع خام سے ہاتھ نہیں اوٹھاتے فی الحقیقت اگر
خوف حکام عالیشان نہ ہوتا تو مثل مقدمات شاہجہان آباد یہاں بھی مستحق اور غیر مستحق
دونوں تصور نہ کریے —

القصہ میں دروازے سے ناامید ہو کر دوسرے پھاٹک شرقی پر گیا وہ بھی پھاٹک بند تھا ایک
چپراسی دیوانخانہ نے مجھ سے کہا کہ آپ کو میں بحکم نواب لینے کے لیے اب تک ڈھونڈھ آیا
پھر اوسنے دربان کو پکارا اسنے بھی پھاٹک نہ کھولا اس عرصے میں مہاراج بالکرشن کی سواری
آئی تب پھاٹک کھلا میں بھی داخل ہوا روش پر نواب صاحب ممدوح مرزا ولیعہد کے پاس سے
الٹے تھے بارہ دری کی طرف کو چلے ہوے تھے اور حکیم الدولہ و امیر عنایت علی رسالدار کو ساتھ لیا

اور پھر کھڑکی کو بند کروا دیا کہ کوئی نہ آنے جب گلستان ارم مین گیا دیکھا کہ کرنل رچمنڈ صاحب اور ڈاکٹر کو
و کرنل ولکاکس صاحب ایک اور صاحب بھی مہمان رزیڈنٹ کھڑے ہین مہاراجہ بالکرشن سودۂ
فرمان جلوس بڑے صاحب کو سنا رہے ہین یعنی با دولت و اقبال نے باعانت و امداد آنریبل
سرکار کمپنی انگریز بہادر دراثت آبائی پر تخت سلطنت کے جلوس کیا دوسری طرف مصلح السلطنت
اہتمام الدولہ حیدر حسین خان شرف الدولہ غلام رضا خان دوسری جانب مرزا وصی علی خان
حفیظ الدولہ مولوی میر باقر علی سفیر شاہی کھڑے ہین بعد چند دقیقہ کے آمد آمد سواری بادشاہ
کی دھوم ہوئی اور دور باش سواری کا بہت غل و شور ہوا بڑے صاحب نے فرمایا کہ یہ
اشتغال بیجا ہے پھر اسی سے ولایتی تلوار لے کر داب کمر سے لگائی اور صاحب بھی قریب سے
کھڑے ہوگئے جب لوچہ سواری زینہ سے چڑھنے لگا کثرت ہجوم سے جنگلہ آہنی
زینہ ٹوٹ کر گر پڑا کپتان ہالنگس صاحب پہلو سے لوچہ کے قریب تھا کہ گر پڑین جب بادشاہ
داخل کمرہ ہوئے بڑے صاحب سے معانقہ ہوا اور کمرہ وسطی مین جا کر بیٹھے اور دو دروازے
بند کر لیے کھڑے ہوئے ایک صاحب کے ہاتھ مین خاصدان بھی تھا ڈاکٹر صاحب نے صورت غیر آشنا
سمجھکر مجھسے پوچھا یہ دونون غلام زنگی کون ہین مین نے کہا انھین پہچان رکھیے یہ بان خاص
شاہی عالم عمل علم موسیقی ہین امیر الدولہ میر مہدی علی خان داخل کمرۂ خلوت ہوئے پھر نواب
علی نقی خان تسبیح در دست وظیفہ پڑھتے ہوئے کمرے مین چلے گئے باہر سیف الدولہ علی حسین خان
داروغہ دیوان خانہ ولیعہدی ۔ نواب امین الدولہ نے اوس وقت نقت کہہ داشتن خیال
کر کے مجھسے فرمایا کہ تم نے میر مخلص حسین کو بھیجکر نواب معین الدولہ کو بلوایا ہے مین نے عرض کیا
اب یہ وقت عام ہے جسے چاہیے بلوائیے وہ وقت خاص گذر چکا پھر نواب نے مولوی محمد
خلیل الدین خان کو سوار کے ساتھ واسطے تجویز قطعہ مشتمل بر مقام قیام
احاطہ رسالہ چھاؤنی سواران مینڈو خان مین بھیجا بعد ایک ساعت کے جانسن
صاحب بریگیڈیر چھاؤنی مینڈیاون تشریف لائے فقط اونھین کے آنے کی یہان
انتظار تھا بڑے صاحب کمرے سے باہر آئے اور انھین بھی کمرے مین لے
بعد ایک بادشاہ تخت رواں پر سوار ہو داخل بارہ دری ہوکے چلے

سناٹے کا عالم تھا ہر قدم پر وحشت برستی تھی اور شہر سے کسیکی آواز بھی نہیں آتی تھی حتے کہ کتون
کی آواز بھی نہین سنائی دیتی تھی بہر کیف یہ معلوم ہوتا تھا کہ اس طرف آبادی شہر نہین ہے
اور آدمی کوئی راہ مین لہ ملا سوا ے ناکہ کے سپاہی سکے اوستے تو البتہ لو کا غرض یہ آثار اور علامت
حاکم وقت کے مرجانے سے ہوتے ہین اکثر نواب اور امرا چہلم کی جہت سے اپنے خیمے مین بیٹھے
مجھسے پرسان حال ہوکے جو سانحہ گذرا تھا بیان کر دیا ـ

صبح روز یکشنبہ حاضر خدمت نواب ہوا دیکھا محاسرے وزارت مین نواب معین الدولہ
سعید الدولہ اور اہل دربار متفرق بیٹھے ہین سُنا کہ بادشاہ نے صبح کو پھر تخت پر جلوس فرمایا تھا
باقی شاہزادے اور امرا اور اہلکارون کی نذرین لین جب مرزا دارا سطوت نے نذر دی
اونکی خردسالی او یتیمی پر رحم فرما کے روئے جب دربار برخاست ہوا حاضرین تشییع جنازہ کو گئے ،
جب خبر دفن جنت مکان بادشاہ نے سُنی وقت عصر بادبہاری یعنی گاڑی پر سوار ہوکے مقبرہ بالا
خاص سواری مین تھی شہنشاہ منزل مین تشریف لائے چار گھڑی رات گئے پھر آئے ـ

## جلوس روز سوم

القصہ روز دوشنبہ ۲۸ ماہ صفر تقریب سوم جنت مکان کی قبر پر ہوئی ارکان دولت
شریک فاتحہ خوانی و روضہ خوانی تھے روز سہ شنبہ ۲۹ صفر کو بادشاہ نے تخت پر جلوس
فرمایا نواب امین الدولہ مہاراجہ وغیرہ اہلکاران سلطنت کو حسب معمول خلعت ملا باقی عملہ
قدیم بدستور اپنے کاروبار مین مصروف ہوے الحمد ہمراحلی احسانہ قدر جع الحق علے
مکانہ بادشاہ معدلت پروری وداد رسی رعایا پر متوجہ ہوکے عدالت نوشیروانی کی سرسبزی
خیال مبارک مین ہوئی خداوند عالم اپنے حفظ و حمایت مین رکھے اور توفیقات اعمال
حسنات خیر و برکت جو موجب خوشنودی اور رضامندی خدا اور رسولؐ ہو عطا فرماتے کہ
یہی شیوہ و طریقہ عدالت گستری ہے اور مکائد اعدا اور مخربان سلطنت سے محفوظ رکھے
او بصحت و باقبال عمر طبعی تک پہونچائے بحق محمدؐ و آلہ رعایا و برایا قریب و بعید پر لازم ہے کہ
اپنے بادشاہ عادل حاکم وقت کے واسطے دعا سے غافل نہین

# زائچہ مولود شاہی موافق استخراج اہل نجوم

تولد بادشاہ دہم شہر ذیقعدہ روز سہ شنبہ یکپاس روز برآمدہ ۱۲۳۷ھ ہجری مطابق ۱۸۲۱ء و ۱۲۲۹ف طالع وقت سنبلہ کوکب عطارد ۱۸۷۸ ساون سدی ۱۲ روز منگل ۵ گھڑی ۳۹ پل چھاچھتر ۳ گھڑی ۲۳ پل اندر جوگ

سنبلہ ۱
اسد ۱۲
میزان راس ۲
سرطان ۱۱
عقرب ۳
قوس ۴ مریخ
جوزا
جدی ۵ قمر
حوت ۶
ثور مشتری ۹
دلو عطارد
آفتاب زحل زہرہ
ذنب حمل ۸

طالع وقت سنبلہ برج خاکی جنوبی ذو جسدین اوسکا کوکب عطارد برج دلو مین ۶- خانہ محل وبال آفتاب اوسمین زہرہ زحل جمع ہے منسوبات ۶- خانہ دشمن وجنگ وخوف ونفع وغلبۂ اعدا برج دلو برج مذکر بادی ۹ خانہ ثابت اوسکا کوکب زحل اپنے گھر پر کمال قوت سے زحل قوت دشمن وافسونگری وحیلہ جوئی ودروغگوئی ومکاری اوسکی زحل آفتاب سے دشمن ہے نصارا اوستاد اتالیق بادشاہ ہی اوسکی دلیل یہ ہے کہ بادشاہ سے خصومت ہوئی ایک دوسرے کی مشارکت سے زہرہ کو زحل سے دوستی ہے عطارد کو آفتاب سے یہ چار دن کوکب ۶ خانے مین سخت ہوتے ہین دوسرے خانہ مین راس دلیل نقصان مالی مریخ ۴ خانہ مین اچھا نہین ذنب ۸ خانہ مین اچھا نہین قمر ۵ خانہ جدی مین خانہ دشمن وخانہ ہبوط قمر مشتری خوب ہے اگرچہ خانہ دشمن مین ہے واللہ اعلم یہ بڑا علم یہ بڑا علم ہے مگر اس سے استخراج مشکل ہے یعنی اصل حقیقت نحوست وسعادت۔

اکثر ملازمین قدیم جدید کو خطاب شاہی ملا مقربان خاص حسب منشا شمشیر ہوئے آئندہ امیدوار فضل وکرم سے شاہان چہ عجب گر بنوازند گدا را۔

الغرض ۱۵ دن تک طریق ملاحظہ کاغذ اور صورت دربار شاہی دستور زمان سابق ہی
بعد اسکے شہنشاہ منزل مین تشریف رکھنا فرح بخش بیت السلطنت قدیم کو ذہن سمجھکر
چھوڑنا منظور خاطر اقدس ہوا اسواسطے کہ وہان صحن وسیع اور لطافت ہوا زیادہ ہے ریذیڈنٹ صاحب
نے دوستانہ سمجھایا کہ اگر بدستور آبائے کرام کے وہین تشریف رکھیے تو بہتر ہے اوسوقت بادشاہ
نے فرمایا مجھے یہان کی ہوا ناموافق مزاج ہے اور یہ امر کچھ آپ کے خلاف بھی نہین - بعد اسکے
اہل دربار اور شاہزادگان والا کو حکم ہوا کہ ہر اتوار کو صبح کے وقت دربار سب کوٹھی فرح
بخش مین حاضر ہوا کرین مین بھی وقت خاص پر آیا کرونگا -

خلاصہ یہ کہ ۹ بجے نواب امین الدولہ مہاراج مدبر الدولہ دبیر الدولہ اور اہل دفتر خاص دردولت
پر دولتخانہ قدیم مین حاضر ہونے لگے وقت ملاحظہ کاغذ ہر ایک حاضر ہوتا تھا بعد دوپہر کے جب
نوبت زوال شمسی پہنچتی تھی برخاست ہوتی تھی اسکے بعد صحبت خاص مقربان قدیم ہوتی تھی کبھی
دن تک سواری مین دفتر کے سوار آگے صندوقچے لیکر چلتے تھے راہ مین جو مستغیث عرضی دیتا تھا
صندوقچے مین داخل کردیتے تھے وقت ملاحظہ کاغذ اوپر حکم نوشیروانی مزین بہ دستخط خاص ہوتا تھا
اسکا نام مشغلۂ نوشیروانی رکھا تھا اہلکارون کو اس سے خوف اور رعایا کو باعث ازدیاد
تقویت ہوتا تھا فی الحقیقت بہت خوب مشغلہ تھا اگر اسے قیام رہتا -

دوسرے ہفتہ کو روز سہ شنبہ کوٹھی رزیڈنسی مین صحبت چائے پانی ہوئی موافق معمول کے نواب
علی نقی خان امیر الدولہ میر مہدی علیخان داخل زمرۂ کرسی نشینان ہوے وقت رخصت بڑے
صاحب نے حسب سررشتہ ان دونون صاحبون کو ہار گوشہ اور عطر دیا

## تفصیل اولاد و محلات بادشاہ

### نواب خاص محل مخدرہ عظمی سے

۱- خسرو مرتبت دارا شوکت نوشیروان قدر مرزا محمد علی حیدر بہادر سعد در صدرج -
۲- ابو الحسن فغفور جاہ خاقان حشم صاحب عالم مرزا محمد جاوید علی بہادر -
۳- ابو النصر کیوان قدر صاحب عالم مرزا ولیعہد محمد حامد علی بہادر -

۴- قمر قدر مرزا عابد علی بہادر۔
۵- آسمان جاہ مرزا کاظم علی بہادر نواب رشک عالم صاحبہ سے۔

| | |
|---|---|
| ۶- صاحب عالم مرزا علی مرزا خوش بخت بہادر۔ | اختر محل |
| ۷- جنرل فریدون قدر محمد ہزبر علی بہادر۔ | |
| ۸- محمد علی۔ | معشوق محل |
| ۹- مرزا برجیس قدر۔ | نواب حضرت محل |
| ۱۰- قمر احسن مرزا۔ | مہدی بیگم صاحبہ |
| ۱۱- قمر قدر مرزا۔ | |
| ۱۲- محمد عابد علی بہادر۔ | فخر محل |
| ۱۳- مرزا آسمان جاہ۔ | رشک محل |
| ۱۴- قمر احسن مرزا | واجد محل |
| ۱۵- قمر احمد مرزا حجاہ علی بہادر۔ | معشوق محل |
| ۱۶- مرزا محمد جوگی بہادر۔ | جہان پناہ محل |
| ۱۷- مرزا محمد جلال بہادر۔ | صدر محل |
| ۱۸- قمر حسین مرزا بابر بہادر۔ | اکلیل محل |
| ۱۹- بلند جاہ مرزا محمد عسکری بہادر۔ | عیش محل |
| ۲۰- مرزا کام بخش بہادر۔ | الفت محل |
| ۲۱- روشن گہر مرزا قاسم علی بہادر۔ | حور محل |
| ۲۲- مرزا مسعود علی بہادر۔ | شاہ نواز محل |
| ۲۳- جہان پرور مرزا محمد کاظم علی بہادر۔ | دل افروز محل |
| ۲۴- فرخ مرزا ابوتراب بہادر۔ | نونہال محل |
| ۲۵- مبارک مرزا اعلی بہادر۔ | ہمایون محل |
| ۲۶- اقبال جاہ مرزا محمد ہادی بہادر۔ | تابان محل |

| | |
|---|---|
| ۲۷- سیف الملوک مرزا خادم حسین بہادر | سنبھا محل |
| ۲۸- تاج الملوک مرزا کاظم حسین بہادر | محبت محل |
| ۲۹- سلطان مرزا محمد رضا علی بہادر | بے نظیر محل |
| ۳۰- مسرور مرزا حسین علی بہادر | تابان محل |
| ۳۱- بہادر جاہ مرزا محمد اکبر بہادر | شہزادہ محل |
| ۳۲- ہمایون جاہ مرزا محمد اصغر بہادر | پیارا محل |
| ۳۳- محمد علی مرزا بہادر | عالم افروز محل |
| ۳۴- عوالی مرتبت مرزا محمد ابراہیم علی بہادر | دل نما محل |
| ۳۵- دلاور جاہ مرزا محمد علی نقی بہادر | بنگالہ محل |
| ۳۶- خورشید مرزا محمد کاظم حسین بہادر | ولایتی محل |
| ۳۷- کامیاب مرزا محمد باقر حسین بہادر۔ | دلاویز محل |
| ۳۸- دارا جاہ مرزا ابوالعلی بہادر | مبارک محل |
| ۳۹- بلند اختر مرزا محمد محتشم بہادر | شباب محل |
| ۴۰ مرزا اختر جاہ | صغیر محل |

## تفصیل شاہزادی ہای عصمت مآب

| | |
|---|---|
| ۱- شہر آرا نواب کبرےٰ بیگم | سلیمان محل |
| ۲- صغرا بیگم | عزت محل |
| ۳ جہان آرا بیگم | حور محل |
| ۴ مہر آرا نواب زینب بیگم | خاقان محل |
| ۵ تخت آرا نواب شہر بانو بیگم | نواب بیگم |
| ۶ تمکین آرا نواب رقیہ بانو بیگم | شہیدا محل |
| ۷ دہیم آرا نواب بنت السلطان بیگم | ملکۂ سروسہی |

| نمبر | نام | محل |
|---|---|---|
| ۸ | نواب سریر آرا بیگم | خاقان محل |
| ۹ | زینت الملک نواب صغرا بیگم | معشوق محل |
| ۱۰ | تاج آرا نواب صبیہ سلطان بیگم | شہزادہ محل |
| ۱۱ | مرتبہ آرا نواب سکینہ بیگم | سلطان محل |
| ۱۲ | حکم آرا نواب شہربانو بیگم | جہاں پناہ محل |
| ۱۳ | نزاکت آرا نواب محمدی بیگم | سرفراز محل |
| ۱۴ | محفل آرا نواب عروسہ بیگم | صنوبر محل |
| ۱۵ | محل آرا نواب کنیز صادق | صدر محل |
| ۱۶ | منزلت آرا نواب رقیہ بیگم | محبوب محل |
| ۱۷ | عفت آرا نواب طیبہ بیگم | شبنم محل |
| ۱۸ | حسن آرا نواب فاطمہ بیگم | عیش محل |
| ۱۹ | ملک آرا نواب عابدہ بیگم | عمدہ محل |
| ۲۰ | بہار آرا نواب کنیز حسن بیگم | بوٹا محل |
| ۲۱ | بزم آرا نواب سکینہ بیگم | منصور محل |
| ۲۲ | رزم آرا نواب خدیجہ بیگم | منصور محل |
| ۲۳ | شرف آرا نواب کنیز تقی بیگم | حسن محل |
| ۲۴ | مروت آرا نواب مہدی بیگم | ملکۂ سیمین |
| ۲۵ | شکوہ آرا نواب شہیدا بیگم | اعلیٰ محل |
| ۲۶ | گوہر آرا نواب نیکبخت بیگم | حسن محل |
| ۲۷ | سیما آرا نواب کنیز جعفری بیگم | حضرت محل |
| ۲۸ | بدر آرا نواب اکبری بیگم | خوشخصال محل |
| ۲۹ | شہریار آرا نواب معنی بیگم | مبارک محل |
| ۳۰ | سلطان آرا نواب پوتی بیگم | صاحبزادی جرنیل صاحب |

۳۱ - پادشاہ آرا نواب بادی بیگم - بادی محل
۳۲ - تاجدار نیک نہاد بیگم - فرشتوں محل
۳۳ - زکیہ بانو بیگم - بارگاہ محل

شاہزادے - للہ - شاہزادیاں ۔ - جملہ ۔

یہ تفصیل کئی برس پیشتر کی ایک دوست نے کاغذات سے کھینچی تھی غالب ہے اس مدت میں اور بہوتی ہون حضرت عرش منزل کی محلات اس کثرت خداداد سے نہ تھے مگر حضرت سلطان عالم کو اپنے سید مجود وفیض سے عنایت ہوئے - اللہم زد ولا تنقص -

## مثنوی سانحہ نواب امین الدولہ من کلام منشی احمد

بیا اے خامہ تا رسم ثنا نہ　　رقم سازم ز آشوب زمانہ
برائے بندگان خاص داور　　رسد الہام روحانی مقرر
بہر دینے کہ در عالم عیان است　　پئے مومن برائے امتحان است
تمامم شرح این اجمال اکنون　　بہ رنگ مثنوی طرز موزون
بعہد پادشاہان اکثر اوقات　　بہ ملک ہند شد نیکو نہ آفات
پس از فرخ سیر از دست دشمن　　بہر یک حال سادات ہست روشن
نگر بود آنچہ از نحر نیز وان　　مکافاتے ز خون پادشاہان
بعہد آصفی مختار دولہ　　شدہ مقتول خنجر در اٹاوہ
بود اسباب قتل او نمودار　　بظاہر جرم و بدخواہی سرکار
شدہ ہنگامہ اکثر امیران　　بدہلی ہمچنین بعہد نجف خان
بہر یک بود دعوائے ریاست　　باین اسباب شد نقص و عداوت
از این ہنگامہا و ہر یک　　[illegible] بود بے شک
مگر در لکھنؤ از دور گردون　　ثبا شد فتنہ [illegible] اکنون
کہ از نیرنگ گردون دون آہ　　عجائب سانحہ رو داد ناگاہ

امین الدوله دستور معظم	وزیر با کرم ثانی رستم
بحسب عادت خود صبحگاهان	روان شد از پی مجرای سلطان
بدور بگهیش هنگام رفتار	شده همراه معدود سے جلودار
بظاهر پنج شش کس از سواران	بجز سید همه زنہاے میدان
یکے نامرد عیسے لنگ پا بود	نجف نام شریر و بے حیا بود
دگر در مذهب خود بوده ارشد	خلاف مسلک آل محمدؐ
سوم مشهور هر برنا و پیر است	جوان خوب نامش شاه میر است
چهارم بود سید میر سیدان	شهید و عاشق شاه شهیدان
علی او را همیشه در امان داشت	چو فرزندان خود مانند جان داشت
پیاده چند کس از خاص بردار	بدست هر یکے برق شرربار
یکے سرکردهٔ آنها برهمن	هولاس اسم بدل مانند بهمن
غرض بگهی بیامد در روانی	بنزد مسجد سلکه زمانی
همانجا چارکس از بد معاشان	بباطن کافر و ظاهر مسلمان
یکے فضل علی و دیگر اکبر	دو کس دیگر تفضل نام و حیدر
بهم هر چار کس کردند فریاد	که بر ما بیکسان گردید بیداد
ستم از مردمان راج پیشن	کمیدان بے سبب گردیده دشمن
مرا دانسته از جنس پیاده	ز تنخواهم بیا دامے نداده
شنید این ناله چون نواب ذیجاه	ازین فریاد هر یک گشته آگاه
بفرط رحم و عدل و بذل اشفاق	عنان در کشید از روی اخلاق
که ناگه چون سگ آن سگها دویدند	همه تا زینهٔ بگهی رسیدند
هولاس آن چار کر بگهی بیک بار	زده یک ریسمان بر آن سیه کار
چو این جرأت نموده آن دلاور	دگر شمشیر زد بر دست چاکر
یکے زان چار کس بندوق سر داد	برفته گله بندوق بر باد

دگر سگ چون سگ دیوانه بیتاب
دران هنگامه دستور معظم
بزد دستے برآن نامرد ناپاک
بهمراهش باقبال خدا داد
بسان ابن ملجم دیگرے آه
یکے دانست کان نواب جعفر نعام
هلاس آن وقت کار شیر نر کرد
قرابینک دگر یک بار سر داد
بضرب گوله فوراً گشت بیجان
شده بر قاتل خود حمله آور
پس انگه بر زمین از پا در افتاد
سوارانے که اول گشت مذکور
شنیدم شاه میران دم مکرر
باین الفاظ مے کرد آه و ناله
یکے بر دست آن مرد خزاری
دران هنگامه لیکن سید پاک
زبس شمشیر پیش نوکرش بود
بلاچاری بیامد از سر زین
دو کس را چند با مشت و لگد زد
که دارم کارد زیب کمر هم
بدشمن می زد آن کارد چو شیران
بحفظ حربه چون باشد سپر دست
روان شد مثل دریا خون سید

به نگهی رفت بهر قتل نواب
که در جرأت بود ثانی رستم
کز آواز صدمه اش افتاد بر خاک
بروے سینه اش نواب افتاد
بزد ضربت بروی پشت ناگاه
رساند کار را افتاده با تمام
که بر نواب خود خود را سپر کرد
کز آن بر سینهٔ آن شیر افتاد
ز جرأت لیکن او مانند شیران
زده یک زخم شمشیر آن دلاور
تصدق گشت و بر نواب جان داد
ز خوف جان خود گشتند مفرور
ز بیم جان آقا گشته مضطر
که از جان مے رود نواب والا
زده شمشیر بهر یادگاری
بسان شیر تر بوده غضبناک
تلاش نوکر و شمشیر بنمود
نموده حمله آن مرد خونی آئین
پس انگه دفعتاً دریاد ش آمد
کشیده از کمر انزا همان دم
شده زخم کارد آن مرد میدان
رسیده چار زخم تیغ بر دست
شده ختم قیامت سوز دوران سید

امیرالدوله چون بود شه بیتاب
بگفتا با یکی ز آن بد معاشان
امیر اهل ایمان است نواب
ز زاده رحم او را وا رهانید
کلام من اگر سازید یاوه
هم از روی حلف سازم ضمانت
بگفتا آن همه اهل شقاوت
نمایید از زبان خود چو اقرار
بمانم صاحب والا مناقب
دگرگون قصد دشمن را چو دیدند
اجازت خواستند تنها ز رزیدنت
پس انگه صاحبان را هم طلب کرد
بگفت اول ز دو زخم نواب
برای حاکم این شدت نباید
برای بخیه گر باشد اجازت
بگفتند آن همه بسیار بهتر
یکی بخیه زنی از توپ خانه
زده چون بخیه با در زخم نواب
دو سه بار آب خاصه خیر طبیب
به انگریزی چو البتش داد صاحب
به انگریزی بگفتا داکتر هم
رزیدنت آن زمان کرده خطابت
که اینک ضامن جان شما ام

نظر کرده بحیرت سوی نواب
شما هستید آخر اهل ایمان
ز ایذای جراحت هست بیتاب
بجای پیش خود ما را نشانید
و هم پنجاه تا از صد ستاره زرد
که تا جان شما باشد سلامت
اگر صاحب کلان سازد ضمانت
شوم زین فعل بیجا دست بردار
ز شفقت آمده با چند صاحب
همه از روی دانش یا کشیدند
به فقره اولا تنها رزیدنت
ز دشمن پرسش وجه السبب کرد
نهایت مضطر است و سخت بیتاب
چنین کس را چنین ایذا نشاید
نباشد دور از آیین شرافت
همان دم آمده از لطف و ادب
سر او آن شخص او ستاد زمانه
شده نواب را بس خواهش آب
بجوش تشنگی نواب نوشید
نباشد اینچنین سرعت مناسب
که یک کار دگر گفتن نتوانم
بگفتا با همه اهل شقاوت
به دل تنها نه خود می تنها هم

متعلقہ صفحہ ۱۶ جلد دوم

# نواب مدار الدولہ علی نقی خان

ALINAQUIKHAN

نمبر ۳۵

ز تشریف وزارت گشت افزود ز زربفت و ریشمی اشیاے معدود
زرہ خود و کمان و واستانہ دگر چار آئینہ ہم رستمانہ
شہنشہ اینچنین کردہ عنایت نمودہ جملہ مختار ریاست
بحمد اللہ کہ بر نواب ذیجاہ شدہ زینگونہ الطاف شہنشاہ
بدورش گشتہ شد این احمد پیر کردار و شہرتے در فن تحریر
بہ پیری بر طرف گردید ناگاہ کشد ہر روز و ہر شب نالہ و آہ
گدائی نیست ہرگز عادت او بہ پیری شد پریشان حالت او
سعید الدولہ را پیش ازین آہ نمودہ از ستم چون قتل ناگاہ
شہ جنت مکان از زہی اعزاز نمودش زندہ ہم کردش سرافراز
کنون از رحمت نواب عالی شدہ شامل بامید بحالی

براے چارہ معصوم اورا
دوبارہ زندہ کن نواب والا

## معزولی نواب امین الدولہ و منصوبی سید علی نقی خان بہادر

خلاصہ باوجود اسقدر تفصیلات ظاہری شاہی صحبت نواب اہلکار و متہربان محفل عیش و نشاط سلطانی سے نہ تھی بلکہ ہر روز بگڑتی چلی گئی اور خاطر ہمایون میں غبار زبان ناصحیہ ازہر نو پیدا ہوتا چند روز تا امیر الدولہ کی صحبت سے گذرے تو نواب نے حسب فہمایش و صلاح کے اپنے خیر اندیشون کے اتمام حجت سمجھکر بعد جلوس بادشاہ اوسکے دوسرے دن بادشاہ صاحب سے عرض کیا کہ میری مدت عمر وزارت بعد وفات جنت مکان کے تمام ہوچکی اب میرے واسطے کنارہ کشی بہتر ہے کسواسطے مثل مشہور ہے کہ باپ کا نوکر کبھی بیٹے کے کام کا نہین ہوتا چار دن کے بعد اگر کسی اتہام یا الزام سے موقوف ہوجاؤنگا باعث میری سبکی اور نارسائی کا ہوگا بلکہ کیا عجب ہے کہ حسن خدمت و خیر خواہی زبان ناصحیہ کی سنت جائے اب بادشاہ جس شخص کو چاہین اوسے بخوشی اور اپنی رضامندی سے

خلعت وزارت پہنچاؤں آئندہ اگر حسن خدمت سمجھیں تو جو کچھ مناسب ہو میرے واسطے مقرر
فرمائیں مین اوسپر قناعت کرکے دعاے دولت دیا کرونگا اور خوب مجھپر ثابت ہے کہ بادشاہ
بدل مجھسے صاف نہین اور نہ کبھی ہونگے دوسرا اونکے مقربان خاص سے نہینگی بڑے صاحب
نے جواب دیا کہ اگر ایسی ابتدا کے وقت مین تم کنارہ کش ہوجاؤگے ہمارے نزدیک خلاف
تمھاری قدامت وخیرخواہی زمان ماضیہ کے ہوگا کسواسطے کہ جتنا بادشاہ کو تمھارا پاس و
حفظ مراتب وشنوائی نیک وبد صلاح کا ہوگا دوسرے کا نہوگا مگر تم ازراہ تامل اندیشی عذر کرتے
ہو تو ہم بھی بادشاہ سے اس باب خاص مین استمزاج لینگے اور دوستانہ صلاح نیک و بد سمجھا دینگے
چنانچہ بڑے صاحب نے باشاہ سے مشروحاً سب طرحکی نشیب وفراز سے سمجھایا بادشاہ
نے فرمایا مجھے اونکی نمک خواری وخیرخواہی سے تعجب ہے کہ مجھسے اسوقت مین کنارہ کش
ہوتے ہین مین اونکے حقوق کو حضرت جنت مکان سے کم نہین سمجھتا جب بڑے صاحب نے
ایسے کلام سنے مطمین ہوے اور نواب کی بہر صورت خاطرجمع کردی پھر نواب نے نواب ملکۂ آفاق
اور نواب ملکۂ کشور سے بھی عذر کنارہ کشی عرض کیا اونھون نے بھی وہی جواب دیا کہ سبحان اللہ
تم چاہتے ہو قدامت اور نمک حلالی کو اپنے ہاتھ سے مٹاکر دوسری صورت کیا چاہتے ہو دوسرا
ایسا نمک حلال خیرخواہ کون ہوگا بعد اسکے نواب نے بادشاہ سے بھی عرض حال کیا بادشاہ
نے وفور عنایت سے اپنے گلے لگالیا اور فرمایا مین تمھین بجاے حضرت جنت مکان سمجھتا ہون
تم مجھے ایسے وقت مین چھوڑتے ہو نواب مطمین ہوگئے مگر یہ سب باتین ظاہر دنیاداری کی تھین
باطن مین بے اصل اور نہ اسکا خیال ہوا کہ ہم آج جو یہ کہہ رہے ہین کل جو انھین موقوف کرینگے
تو بڑے صاحب سے کیا صورت ہوگی اونپر کذب وصدق ہماری منزلت کے خلاف نہ گذریگا
اور وہ نہ کہینگے کہ آپ نے ہمارے کہنے سے کیون نہ موقوف کیا یہی فہمایش سبحان علیخان نے
بعد حضرت خلد مکان نواب معتمد الدولہ سے کی تھی بلکہ رکٹس صاحب رزیڈنٹ نے بھی نواب کو
دوستانہ سمجھایا تھا اونھون نے اپنے طمع نفسانی سے نمانا تھا اوسکا نتیجہ بھی دیکھا جب خود رائی
وخود پسندی ہوگی البتہ یہی صورت ہوگی ۔

خلاصہ اینکہ چند روز کے ایکدن بڑے صاحب نے بے انتظامی ممالک محروسہ کو بادشاہ سے کہا

نواب سے نے کہا کہ ابھی کے دن جلوس بادشاہ کو گذرے ہین انشاء اللہ جیسا آپ کے مکنون خاطر ہے اوسیطرح عمل مین آئیگا اس بیان سے بادشاہ کے خیال اقدس مین یہ آیا کہ تاکید شدید جو بڑے صاحب کر رہے ہین اس دھمکانے کے محرک فقط نواب ہوے مگر در پردہ ایسی تصور سے امور خلاف و ناگوار خاطر ہونے لگے اور تجویز فرمایا کہ انکو مین موقوف کرکے امیر الدولہ میر مہدی کو وزیر کیجیے انکے دماغ مین بوے کبر و نخوت سما گئی تھی چنانچہ ایک دن بادشاہ نے کمال و فور عنایت سے فرمایا کہ تم یہ مندیل وزارت سر پر رکھکر بار وزارت کو اوٹھاؤ اونھون نے بمقتضاے شرافت کے ہنوز پورا خلعت وزارت بھی نہوا تھا کہ اول کارروائی یہ کی کہ ایک معبد ہنود جو اونکے مکان کے قریب راستہ مین تھا تیسرے روز پانے مندیل وزارت کے کھدوا ڈالا کہ ہندوون کا سبب ناراضی ہوا اور دوکانین شہر مین بند ہوگئین ایک بلوہ سا ہوگیا اور لوگ مستغیث در دولت بادشاہ و رزیڈنٹ پر پہونچے صاحب رزیڈنٹ بھی سوار ہوکر بادشاہ کے پاس آئے اور حکم نظر بندی میرن مذکور جو موسوم بہ میر مہدی اور مخاطب بہ امیر الدولہ وقائم بوزارت ہوے تھے صادر ہوا اوس روز سے اپنے گھر پر مقید رہے بعد اسکے نواب علی نقی خان کو تجویز فرمایا انکی یاوری اقبال سے بہت سے اسباب بیرونی و اندرونی جمع ہوے حالانکہ روبروا امیر الدولہ کی یہ پایہ اعتبار مین نہ تھی ہر چند انھین از راہ عاجزی و بے اختیاری بدل انسے صفائی منظور تھی لیکن امیر الدولہ نے اپنی خوبی فہم اور پندار غلط سے بی حقیقت سمجھکر نمانا اسقدر نخوت و تکبر ہو گیا تھا بلکہ اونکے واسطے کو جواب نامناسب دیا کہ صفائی اپنے ہمسر سے چاہیے سو وہ سو کا در رہا ہے تمہارے واسطے ہو جائیگی تقدیر اوسپر ہنستی تھی کہ علی نقی خان کے ہاتھ سے یہی تمہارا ہو جائیگا چنانچہ وہی ہوا نواب علی نقی خان بہ ایماے حضرت خلد مکان ایکدن نواب امین الدولہ کی ملاقات کو آئے ایک دوست نے اونکا احوال پوچھا جواب دیا کہ اب ہم بحکم بادشاہ مرزا ولیعہد بہادر کے سپرد ہوے ہین اونھون نے کہا بس تم سجدہ شکر بجا لاؤ اسکا انجام ہم جانتے ہین تم نہین جانتے دیکھو تو خدا کیا اپنی قدرت دکھاتا ہے بعد اسکے جب راہ مین ملاقات ایسے ہوتی تھی پوچھتے تھے وہ انکو جواب دیتے تھے ابھی صبر کرنا بہتر ہے چنانچہ وہی صورت پیش آئی جیسا اونکو خیال گذرا تھا خدا کو بناتے کچھ دیر نہین لگتی لا تقنطوا من رحمۃ اللہ۔

غرض نواب امین الدولہ سے روز بروز بے لطفی بڑھتی چلی گئی اور اونھین بھی اپنی معزولی کا لقین

ہو گیا اور اس جتھی قیام وزارت مین لوگون کے کہنے سننے سے کچھ روپیہ بھی صرف کیا لیکن بفایدہ
اوسنے محل کیا بلکہ ایک مقربان محل خاص سے جسدن اوسے کچھ ملا اوسی رات کو وہ مرگئی
تو نواب اوسکے دینے پر افسوس کرتے تھے آخر ۱۹ شہر رجب ۱۲۶۳ھ روز شنبہ ۹ بجے مطابق
۹ جولائی ۱۸۴۷ء اگرچہ کیفیت قبل سے باخبر ہو چکے تھے کہ آج مین خانہ نشین اور اپنے عہدے
سے موقوف ہوجاؤنگا لیکن بار دنا چار بموافق معمول در دولت پر حاضر ہوئے مشیر الدولہ
مہاراج بالکرشن بہادر اور اہل دفتر بھی سب حاضر تھے مصاحب الدولہ نے آکر کہا کہ بادشاہ نے
مہاراج اور راجہ کندن لال میر منشی کو یاد فرمایا ہے پہلے اونکے جانے مین کچھ مکث کیا دوبارہ طلب
ہوئی تو نواب نے فرمایا تم کیون نہین جاتے عرض کی آج خلاف معمول ہوتا ہے کسواسطے کہ ہر روز
آپکے ساتھ جاتے تھے اس عرصہ مین ایک خواص نے نواب سے کہا کہ آپکو حکم برخاست
ہوا ہے نواب یہ سنتے ہی سوار ہوکر اپنے گھر چلے آئے بعد دوپہر کے ایک چوبدار سلطانی نے
شیخ اکبر علی داروغہ دیوانخانہ نواب سے کہا کہ حکم بادشاہ یہ ہے کہ نواب سوار نہ ہون۔
بادشاہ نے اوسیوقت مصلح السلطان انجم الدولہ کو بڑے صاحب کے پاس بھیجکر کہلا بھیجا
کہ ہمنے امین الدولہ کو موقوف کیا خلعت وزارت علی نقی خان کو دیتے ہین صاحب نے جواب دیا
کہ مشورہ ہمارا اسمعزولی قدیم اور منصوبی جدید مین ہے ہین خود بادشاہ کے پاس آتا ہون جب
تشریف لائے فرمایا کہ نواب گورنر جنرل بہادر سے تشریف لایا چاہتے ہین اگر جنٹ کسی امر جدید
خصوص اس عہدۂ جلیلہ وزارت مین توقف ہو تو بہتر ہے اس جہت سے اوسیدن کے خلعت مین تامل
ہوا مگر صاحب کو شاید ناگوار ہوا کہ جیسے بادشاہ نے کہا کچھ اور کیا کچھ اگر ہماری فہمایش سے
یہ امر ہوتا تو ہمکو ناگوار ہوتا بلکہ نواب امین الدولہ سے باعث حجاب ہوا کہ ہمارے سمجھانے سے اونھون نے
اپنی کنارہ کشی مین تامل کیا فی الحقیقت یہی فرمانبری نواب کے کام آئی کہ بڑے صاحب کو اونکی حمایت
امور واجبیہ مین لازم ہوئی نواب معتمد الدولہ نے لاکھون صرف کرکے حمایت سرکاری تھی اونہین
بمنت مسبب الاسباب سے حاصل ہوئی بیلے دام اور درم صرف کیے۔ فی الحقیقت صاحبان
عالیشان خلاف کو بہت برا سمجھتے ہین اور راست گوئی اور صداقت کو اچھا۔ بلکہ خدا بھی یہی سمجھتا ہے۔
غرض نواب علی نقی خان بحکم حضرت احکام عظام جاری کرنے لگے اور مصروف کاروبار ہوکے

یہ بھی تجویز ہوئی ۔ کہ مثل زمان حضرت خلد مکان مرزا ولیعہد بہادر کو خلعت مواونکی پشبستی کا
انھین خلعت دیجیے ۔ پھر اسمین بھی تامل ہوا ۔

قبل از معزولی نواب ایک امر جدید یہ ہوا کہ کسی محلے مین اہل اسلام و ہنود و سرائگیون سے
بحث ایک دہرہ جدید فساد ہوا حسب پرچہ اخبار گذرا ثابت الدولہ دیانح الدولہ کو حکم ناطق ہوا
کہ ابھی جاکر اوس دہرا کو جو سراوگیون نے بنایا ہے کھدوا ڈالو اس حکم ناطق سے بعض نادان
اہل اسلام نے اپنی جرأت اور حماقت سے کئی شوالون کو کھدوڈالا قریب تھا کہ صورت بلوا
عظیم تمام شہر مین ہوجایے یہ دہرہ جوہریون کا تھا بہت سے جوہری جمع ہو کر بڑے صاحب کے پاس
دریاؤ کو چھاؤنی منڈیاؤن مین گئے بادشاہ کو بہت ناگوار گذرا اس جہت سے گلاب راے جوہری
کارفرماے نواب تھا بڑیصاحب نے اسمین کچھ دخل نہ دیا مگر صدر مین رپورٹ کردی یہ شعلہ
جدید بھی تھوڑا اسا سلگ کر رہگیا ۔

بعد ایک مہینے کے جب رزیڈنٹ کو جواب رپورٹ باب وزارت مین حسب المرضی بادشاہ
آیا بڑیصاحب اورکپتان برڈ صاحب بادشاہ کے پاس آئے اوسکا جواب باصواب یہ گیا کہ یہ امر
خانگی ہی بادشاہ کی خوشی پر موقوف ہے روز چہارشنبہ بادشاہ نے پرچہ پیام منصوبی وزارت مین
بھیجا مصلح السلطان انجم الدولہ نے زبانی بھی بڑیصاحب سے عرض کیا روز پنجشنبہ ۱۲ بجے ۲۲ شہر شعبان سنہ ۱۲۶۳
مطابق ۵ اگست سنہ ۱۸۴۷ع ۲۹ پارچہ کا خلعت وزارت نواب علی نقی خان کو اس خطاب سے ملا

دو رکن رکین خلافت وجہانداری اعتضاد سلطنت وشہریاری امیر الامرا مدار المہام وزیر الممالک
معتمد الخاقان تائید السلطان سیف مسلول بازوی شاہنشاہی رمح مصقول معرکۂ دشمن کاہی
مساعد مساعد یکرنگی وصفا ناہج مناہج صداقت ووفا مرید مرشد پرست اخلاص گزین خانہ زاد عقیدہ
سرشت صفوت آئین مختار ذوی اقتدار یار وفادار سپہ سالار رستم ہند مدار الدولہ منتظم الملک
علی نقی خان بہادر سہراب جنگ فدوی خاص جان نثار ابو المنصور ناصر الدین سکندر جاہ
بادشاہ عادل قیصر زمان سلطان عالم واجد علی شاہ بادشاہ اودھ خلد اللہ ملکہ وسلطنتہ ،،

یہ خطاب نامی جد امجد نواب کو تبرکاً و تیمناً ہوا کہ قطع نظر رتبہ جدی کے عمر بھی موافق اونکے
بڑی ہو مگر منوی مصلح السلطان انجم الدولہ بہادر کو سفارش رزیڈنٹ حفیظ الدولہ مولوی میر فضل علی

